تھے، نہ قبر سے اٹھنے کا معاملہ حواریوں کی نظروں کے سامنے ہوا، بلکہ یہ سنا کہ وہ قبر میں رکھا گیا تھا۔ اب نہیں ہے تو وہ دیکھنے گئے، نہ ان کو کسی ایسے نوشتے کی اطلاع تھی کہ مسیح مردوں سے زندہ ہوگا۔ رہی عورتوں کی شہادت، ان میں سے بھی کسی نے مسیح علیہ السلام کو اپنی آنکھوں سے قبر میں رکھتے یا اٹھتے نہ دیکھا۔ مزید برآں اس قدر اختلافات جو مذکور ہوئے لیکن اس کے بعد بھی اس کو یقینی واقعہ سمجھا جائے تو یقین کا معنی ان کے ہاں کوئی نیا ہوگا جس سے دنیا بے خبر ہے، ورنہ ایسے اختلافی بیان پر یقین کیا۔

## پولوس اور لوقا :

لوقا نے نقل کیا ہے کہ پطرس نے کہا کہ ہم سب یعنی گیارہ حواری اس کے گواہ ہیں کہ مسیح مصلوب ہوا اور تیسرے دن جی اٹھا (اعمال ۱۰:۴۰)، (۱۳:۳۱)

حالانکہ پطرس کی اپنی انجیل کا حوالہ میں نے لکھ دیا کہ وہ مسیح علیہ السلام کے مصلوب ہونے کا قائل ہی نہیں ہے۔ نیز کسی انجیل سے ثابت کرتے کہ پطرس نے یہ واقعہ اپنی آنکھوں سے دیکھا۔ ہرگز نہیں، یہ لوقا کا محض جھوٹ ہے۔ رہا یہ کہ مرقس نے مسیح کا حواریوں پر ظاہر ہونا لکھا ہے تو اس کا وہ باب الحاقی ہے جیسا کہ پادری فانڈر صاحب نے اپنی مشہور و معروف کتاب میزان الحق ص ۱۴۲ پر لکھا ہے۔

## پولوس کا بے پناہ جھوٹ :

اب پولوس کی بھی سنتے جایئے، اس نے جو خط کرنتھیوں کو لکھا ہے اس میں لکھتا ہے: اور کیفا کو اور اس کے بعد ان بارہ کو دکھائی دیا۔ اس کے بعد پانچ سو سے زیادہ بھائیوں کو ایک ساتھ دکھائی دیا۔ اکثر ان میں سے اب تک زندہ ہیں اور بعض سو گئے (ا۔ کرنتھ باب ۱۰ درس ٦-٧)

پولوس کا جھوٹا اور دغاباز ہونا میں حوالوں سے ثابت کر چکا ہوں، کاش کہ پولوس کے حامی اس بارے میں کوئی ثبوت بہم پہنچاتے اور اس کو سچا کر دکھاتے۔ یہ تو مسیح علیہ السلام کے شاگرد بھی نہ تھے۔

خلاصہ یہ کہ قرآن پاک نے جو باتیں بیان فرمائی ہیں وہی حق ہیں اور یقین کے قابل ہیں۔ مسیح علیہ السلام ہرگز مصلوب نہیں ہوئے۔ اس واقعہ میں ناقلین سخت اشتباہ اور شک میں مبتلا ہیں۔ ان کے پاس کوئی علم یقین نہیں، محض اٹکل کے تیر ہیں۔ صحیح بات یہ ہے کہ مسیح علیہ السلام کو اللہ تعالیٰ نے صحیح سالم اٹھالیا۔

## مسیح علیہ السلام کو مصلوب ماننے کے نقصانات :

۱..... جن اناجیل میں مسیح علیہ السلام کا صلیب پر وفات پانا منقول ہے ان میں یہ ہے کہ مسیح علیہ السلام نے مرتے وقت یہ کہا: ایلی۔ ایلی لما سبقتانی۔ (انجیل متی ۲۷:۴۶-۴۷)

۲..... اس جملے سے مسیح کا خدا کے بارہ میں شاکی ہونا سمجھ میں آتا ہے۔ پیغمبر کبھی ایسے مایوس کن کلمات زبان پر نہیں لا سکتا۔ جو صلیب پر مرگیا وہ خدا نہیں ہو سکتا۔ لا احب الافلین۔

۳..... کئی ایک پیش گوئیاں بالکل غلط نکلتی ہیں جن پر میں پہلے لکھ چکا ہوں۔

۴..... سب سے بڑی بات یہ کہ مسیح کو لعنتی ماننا پڑا، جیسا کہ گلیتوں باب ۳ درس ۱۲ میں منقول ہے۔

## ہمارا عقیدہ :

ہمارا عقیدہ یہ ہے کہ حضرت مسیح علیہ السلام حضرت مریم کنواری کے بطن سے بن باپ پیدا ہوئے۔ پنگھوڑے سے ہی کلام فرمانے لگے۔ خدا کے راست باز بندے تھے۔ بنی اسرائیل کے لئے خدا تعالیٰ نے آپ کو رسول بنا کر بھیجا تھا۔ رسولاً الٰی بنی اسرائیل۔ آپ نے اپنے بعد ایک آنے والے پیغمبر کی خوشخبری دی جن کا نام نامی اسم گرامی احمد ہوگا۔ یہود نے آپ کو مصلوب کرنا چاہا لیکن اللہ تعالیٰ نے آپ کو بالکل باعزت طریقے سے یہود بے بہود سے بچا کر آسمان پر اٹھالیا۔ ان کی کوئی تدبیر کارگر نہ ہوئی بلکہ الٹا اللہ تعالیٰ نے ان کو شک و اختلاف و اشتباہ میں ڈال دیا۔ آئندہ زمانہ میں ان کا نزول ہوگا اور نازل ہو کر عیسائیوں کو مجرم ٹھہرائیں گے، صلیب کو توڑیں گے، خنزیر

کو قتل کریں گے۔ دین اسلام کو سب دینوں پر غالب کردیں گے، وہ گناہوں سے معصوم ہیں۔ آپ نے کبھی اپنی عبادت کا کسی کو حکم نہ دیا۔ ان کے متعلق جو باتیں میں نے انجیل وغیرہ کے حوالہ سے نقل کی ہیں وہ محض عیسائیوں کی کتابوں کی حقیقت دکھانے کے لئے کی ہیں، ورنہ مسلمان تو ان کو معصوم پیغمبر تسلیم کرتے ہیں۔ اور حقیقت یہ ہے کہ مسیح علیہ السلام کی حقیقی شان قرآن نے ہی بیان کی ہے۔ یہی وجہ ہے کہ جب عیسائی مسیح علیہ السلام کی شان بیان کرتے ہیں تو قرآن سے کرتے ہیں۔ چنانچہ ان کے رسالے "مسیح علیہ السلام کی شان از روئے قرآن" اور "اسلام میں مسیح علیہ السلام" وغیرہ اس بات کی واضح دلیل ہے۔

غرض انجیل برنباس میں جن عقائد کا ذکر ہے وہ بالکل حق ہیں۔ انجیل برنباس کا درجہ ہر طرح سے دیگر اناجیل سے بہت ہی بلند ہے۔ یہی انجیل اعتماد کے لائق اور تحریف سے محفوظ ہے۔ اناجیل اربعہ مروجہ میں خطرناک تحریف ہے اور تحریف ہوتی رہتی ہے۔ جیسا کہ گزر چکا عیسائیوں کا اس انجیل سے انکار قیامت کی نشانی ہے۔ چنانچہ کاتھولک بائیبل ٢ تسالو نیکیوں باب ٢ آیت ٣ کے حاشیہ پر لکھا ہے: "قیامت کا روز نہ آئے گا جب تک بے شمار مسیحی لوگ مسیح اور انجیل کا انکار نہ کریں گے۔"

(کاتھولک بائیبل ص ٣٧٤، عہد جدید مطبوعہ سوسائٹی آف سینٹ پال روما ١٩٥٨ء)

وآخر دعوانا ان الحمد للہ رب العٰلمین۔

**محمد امین صفدر اوکاڑوی**

**٢٨ دسمبر ١٩٦١ء**

